ما یعلم تاویله الا الله والراسخون في العلم

# صبح صادق



رساله عجاله میرزا صادق علي بیگ

---o---

معتمد علاقه بائگاه خاص

عالي جناب نواب وقار الامرا بهادر

معین المهام مال و افواج سرکار عالي

---o---

باهتمام عیسي خان القریش مهتمم مطبع دائرة المعارف النظامیه

سرکار عالي مین طبع هوا

سنه ۱۳۱۰

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدك اللّهم مالك الملك تؤتي الملك من تشاء و تنزع الملك ممن تشاء وتعز من تشاء وتذل من تشاء بيدك الخير انك علي كل شئي قدير و بالا جابته جدير

ونصلي علي نبيك البشير النذير السراج المنير واهل بيته التطهير و اصحابه بدو رالد ياجير اللّهم اعذني من نزغات الشياطين ونزوات السلاطين وحيل المحتالين وغيل المغتالين واخرجني من ظلمات الظالمين وادخلني برحمتك في عبادك الصالحين ولا تظفرني اظفار الاعداء انك سميع الدعاء ۰

---

اما بعد

حقیقت ماوقع وکیفیت ماجرایه هي که بهت تهوري دن هوي که ایك پرچه مطبوعه انتخاب خط ✳ نواب محسن الملک بهادر مولوی سیدمهدی علیخانصاحب ✳ موسومه ✳ سر سید احمدخانصاحب بهادر ✳ مجهي ملا اوسکي دیکهني سي معلوم هواکه مولوي صاحب موصوف نی اپنی خط مین یهه بهي لکهاتها که ''مین ابتك آپکي رایون سي اتفاق نهین کرتا بلکه اکثر جکه تفسیر کوالقول بما لایرضي به قائله تصور کرتاهون'' اسکا جواب صاحب بهادر موصوف ني جو دیا اوسکا

حاصل یہہ ھي کہ " کیا آپکي پاس وحي آئي ھي جس سي آپکو معلوم ھواکہ میري تفسیر خداکي مرضي کي خلاف ھي " پس چونکہ من جہۃ الاسلام ھر شخص اسکي جواب دیني کا مستحق ھي لھذا کمترین خلایق مرزا صادق علی بیگ خدمت مین صاحب بہادر موصوف کي ملتمس ھي کہ فقط مولوی صاحب موصوف کي پاس نہین بلکہ سب مسلمانون کي پاس وحي آئي ھي کہ آپکي تفسیر خداکي مرضي کي خلاف ھي اور وہ وحی جو بواسطہ جناب رسالتماب صلي اللہ علیہ وآلہ وسلم ھما رےے اور مولوی صاحب موصوف کي پاس پہونچي یہہ ھي — مایعلم تاویلہ الااللہ والراسخون في العلم اس سي ثابت ھوا کہ قران کي تاویل خداجانتاھي یاوہ لوگ جوراسخ في العلم ھون اب رہا آپکا راسخ في العلم نہ ھو ناوہ آپکي تفسیر سي ثابت ھي جنانجہ آپ پہلي ھي بسم اللہ سورۂ فاتحہ کي شروع تفسیر مین فرماتي ھین — " دعا جب دلسي کیجاتي ھي ھمیشہ مستجاب ھوتي ھي " یہہ قطعاً غلط ھي اس لئي کہ یہہ قضیہ شرطیہ متصلہ لزومیہ نہین کہ وجود مقدم کي ساتہہ ھي وجود تالي پایاجاي اس لئي کہ دعاي دلي اور اجابت کي درمیان مین کوي ایساعلاقہ یالزوم نہین جس سي مصاحبت مقدم کي تالی کولازم ھوجای بلکہ اوسکا علاقہ مشیت ھي جب اوسکا ابرام علم الھي مین ھوجاتاھي تب دعا واجابت مین باھم ملازمہ واقع ھوتاھي ۰

ورنہ لازم آئیگا کہ کوئي شخص کسي سبب مہلك سي نہ مري
اس لئي کہ جب سبب مہلک کسیکو لاحق ہوتاھي اوس وقت
وہ بالطبع و بدل و بجمیع جہت جاھتاھي کہ مین ھلاکت سی نجات
باؤن اگر اس خواھش دلی کو اجابت سي کوئي علاقہ یالزوم بالاتصال
ہوتاتو کبھی کوئي متنفس نہ مرتا حالانکہ ایسا نہین ہوتا پس ثابت
ہوا کہ محال ھي کہ ھمیشہ جب دل سي دعا کیجاي تو مستجاب ہو۔
بعد اوسکي آپ فرماتي ھین " مگر لوك دعا کي مقصد اور استجابت
کا مطلب سمجہني مین غلطي کرتي ھین وہ جانتي ھین کہ جس
مطلب کي لئی ہم دعا کرتي ھین دعا کرني سی وہ مطلب حاصل
ہوجاویگا حالانکہ یہہ غلط ھی حصول مطلب کي جو اسباب خدا
ني مقرر کئي ھین وہ مطلب تو انہین اسباب کي جمع ہوني سي حاصل
ہوتا ھی مگر دعا نہ اوس مطلب کی اسباب مین سی ھي اور نہ
اوس مطلب کي اسباب کو جمع کرني والی ھي "۔

یہہ غلط ھي کہ دعا مطلب کي اسباب مین سي نہین ھي اسلئي کہ
حصول مطلب دو حال سي خالي نہین بلا دعا یا بدعا بصورت
اولی واقع مین منجملہ علل اربعہ دعا علت صوري واقع نہ ہوگي
و بصورت ثانیہ منجملہ علل اربعہ لامحالہ دعا علت صوري واقع
ہوگي جب دعا علت صوري ہوئي پہر کیونکر ہو سکتا ھي کہ
دعا مطلب کي اسباب مین سي نہ ہو اس سي یہہ ثابت ہوا کہ

لوک غلطي مين نہين پرسے هين بلکه آپکا غلطي مين پهنس جانا يقيني هي جو بدليل حصر ثابت هوگيا اور لوگون پر غلطي کا الزام محض آپکا اتهام وخيال خام هي ٠

بعد اوسکي آپ فرماتي هين — "که دعا اوس قوت کو تحريک کرني والی هي جس سي اوس رنج و مصيبت و اضطرار مين جو مطلب نه حاصل هوني سي هوتاهي تسکين ديتی هي" ٠

يهه بهي دو وجهه سی رسوخ علم کي خلاف هي ٠

اول — يهه که دور لازم آتاهی اس لئي که نفس ناطقه علت هي دعا کي — کيونکه دعا امر نظري هي اور جو امر نظري هي اوسکا هونا بغير نفس ناطقه کي محال هي پس دعا کا هونا بغير نفس ناطقه کی محال هي ٠

اور بقول آپکي دعا علت هي اوس قوت کي تحريک کي جو رنج و مصيبت و اضطرار مين تسکين ديتي هي پس وه قوت جو رنج و مصيبت و اضطرار مين تسکين ديتي هي نہين الا نفس ناطقه اس لئي که سواي نفس ناطقه کي کوي قوت قواے انساني مين سي ايسي نہين جو بشعور و اراده ذاتي مدرك معقولات هوکر باعث تسکين هو پس لامحاله لازم آئيگا که نفس ناطقه علت هي نفس ناطقه کي تحريك کا — اور يهه قطعاً غلط هي ٠

دوم — یهه که دعا محرك نهین هوسکتي اسلئي که دعا مقبول اجابت نهین بلکه قابل اجابت هي اور نفس ناطقه کا فعل هي جو في نفسه مقتضي انفعال هي نه فعل؞

آپ فرماتي هین که "دعا سي مطلب کا حاصل هونا موعود نهین هي بلکه عبادت کا جونتیجه هی وه موعود هي دعاکي ساتهه کبهی مطلب کا حاصل هوجانا اتفاقیه بات هي جواوسکي اسباب جمع هوجاني سي هوجاتي هي" هم پوچهتي هین که دعاسي مطلب کا حاصل هونا کیون نهین موعود هي اسمین کیا استحاله هي اگر یهه استحاله هی که دعاسي دعا کا حاصل هونا موعود هوتا توچاهئي تهاکه سب دعائین حاصل هوتین حالانکه سب دعاؤن کا حاصل هونا پایا نهین جاتا یهه باطل هي اسلئي که دعااور حصول مطلب مین سوای علاقه مصلحت الهی کوي ایسا علاقه یا لزوم نهین جو مستلزم حصول مطلب هو پس جب علاقه مصلحت الهي هوا اس صورت مین ضرور نهین که جب کوئي شخص دل سي دعا کرسے تو مستجاب هوجاسے ؞

آپ فرماتي هین که "اور جب که دعا دل سي اور اپني تمام فطرتي قوي کو متوجه کر کر کیجاتي هي اور خدا کي عظمت اور اوسکي بي انتہا قدرت کا خیال اپني دل مین جمایا جاتا هي تووه قوت تحریك مین آتي هي اور اون تمام قوتون پر جن سي

اضطرار پیدا ہوا ھي اور اوس مصیبت کا رنج برانگیختہ ہوا ھي اون سب پر غالب ھوجاتي ھي اور انسان کو صبرو استقلال پیدا ھوجاتا ھي اور اسي کیفیت کا دل مین پیدا ھونا دعا کا مستجاب ھونا ھي ۔"

یہہ بھي باطل ھي اول اس جہت سي کہ دعا دو حال سی خالی نہ ھوگي یاتو مستجاب ھوگي یا نہ ھوگي ۔

اگر مستجاب ھوگي تو وہ بھي دو حال سی خالی نہ ھوگي مطلقاً مستجاب ھوگي یا مقیداً

مطلقاً مستجاب ھونا باطل ھي اس لئي کہ اجابت کي علت وجود ھوگا یا عدم اگر اجابت کي علت وجود ھوگا تو دعا کا مستجاب ھونا ممکن ھوگا اسلئي کہ مجیب ھونا وجود کا ممکن ھي اور اگر اجابت کي علت عدم ھوگا تو دعا کا مستجاب ھونا ممتنع ھوگا اسلئي کہ مجیب ھونا عدم کا محال ھي اگر مقیداً ھوگي تو جہت ممکن قید ھوگي یا جہت ممتنع — اگر جہت ممکن قید ھوگي تو اجابت دعا ممکن ھوگي اور اگر جہت ممتنع قید ھوگي تو اجابت دعا ممتنع ھوگي ۔

اگر مستجاب نہ ھوگي وہ بھی دو حال سي خالی نہ ھوگي مطلقاً مستجاب نہ ھوگي یا مقیداً ۔

مطلقاً مستجاب نه هونا باطل هي اس لئي كه عدم اجابت كي علت وجود هوكا ياعدم ·

اكر وجود هوكا تو وجود بهي دو حال سي خالى نه هوكا قادر رهوكا ياموجب

اكر قادر هوكا تو دعا كا مطلقاً بالذات مستجاب هونا باطل هوكا اس لئي كه قادر سي كبهي من جهة الفعل اجابت دعا كا فعل هوكا اور كبهي من جهة الترك ترك هوكا

اكر موجب هوتو لازم آئيكا كه واجب الوجود موجب هي اور موجب هونا واجب الوجود كا نقص هي اور نقص كا هونا ذات واجب الوجود مين ممتنع هي پس موجب هونا واجب الوجود كا ممتنع هوكا ·

اكر مقيداً مستجاب نه هوكي وه بهي دو حال سي خالى نه هوكي عدم امكان قيد هوكا ياعدم امتناع بصورت اولى ممتنع هوكي وبصورت ثانيه ممكن ·

اكر عدم علت هوكا تو كون المعدوم مجيباً كا استحاله لازم آئيكا ·

دوم — يهه كه (وه قوت تحريك مين آتي هي) وه قوت كا مرجع اكر دعا هي تو وه بهى دو وجهه سي باطل هي ·

اول — یہہ کہ دعا قوت نہین اسلئی کہ منجملہ علل اربعہ کی اجابت دعا کی دعابھی ایک علت ھی جسکا نام علت صوری ھی اور علت صوری علت فاعلی نہین ھوسکتی جسپر قوت کا حکم کیا جاسکے ۰

دوم — حرکت دعا باطل ھی اسلئی کہ دعا داعی کا فعل ھی اور یہہ فعل مقتضی اجابت ھی قطع نظر اسکی کہ اجابت ھو یا نہو اور جو مقتضی اجابت ھی وہ اسوجہ سی کہ مقولہ انفعال سی ھی حرکت نہین کرسکتا کہ تمام قوتون پر غالب ھو پس یہہ فعل دعا کہ جو مقتضی اجابت ھی حرکت نہین کرسکتا کہ تمام قوتون پر غالب ھو ۰

اور اگر کیفیت اجابت کی علت غیر دعا ھی تو وہ مذکور نہین جس پر نظر ڈالی جای اور معلوم کیا جاسکے کہ وہ قابل علیت ھی یا نہین ۰

تیسری — اس جہت سی کہ تمام قواے فطرتی انسان کی اختیار ھی مین نہین پس جب کہ تمام قواے فطرتی انسانکی اختیار مین نہین پہر انسان اونکو باختیار خود کیونکر متوجہ کرسکتا ھی اور اگر ایسا ھوتا تو کوئی انسان نہ بیمار ھوتا نہ مرتا اسلئی کہ جتنی قواے فطرتی ھین جو تدبیر بدن انسان کرتی رھتی ھین انکو جادہ اعتدال سی منحرف نہ ھونی دیتا پس جبکہ تمام قوای

فطرتي کا متوجه کرنا محال هي اس صورتمين اجابت دعا گو وه صبرو استقلال هي کيون نه هو معلق هوکي محال کي ساتهه تو لامحاله اجابت بهي محال هوکي اسلئي که محال کو محال لازم هي٠

چوتهي — يهه که خداکي عظمت اور اوسکي بي انتهاقدرت کا خيال دلمين جمانا محال هي اسلئي که انسان حادث هي اورجو حادث هي قديم کي قدرت بي انتها کاخيال دلمين جمانهين سکتا پس انسان حادث قديم کي قدرت بي انتها کاخيال دلمين جمانهين سکتا پس لامحاله دعا کا مستجاب هونا بهي محال هوکا گووه صبرواستقلال هي کيون نه هو٠

پانچوين — يهه که يهان بهي دور لازم آتاهي جسکا اول ذکر هوچکا هي يعني نفس ناطقه حرکت ديتاهي دعاکو اور بقول آبکي دعا حرکت ديتي هي اوس قوت کوجو رنج مين تسکين ديتي هي وه نهين الانفس ناطقه پس اس سي لامحاله لازم آئيکا که نفس ناطقه حرکت ديتاهي نفس ناطقه کو اور يه نهين الادور٠

چهتوين — يهه که تخيل اوس قضيه کو کهتي هين جو بلا تردد وتجويز ذهن مين آئي اور جو بلا تجويزوتردد ذهن مين آسے وه قضيه نه مفيد يقين هوسکتاهي نه مفيد ظن پس لامحاله يهه خيال جسکا منشاء وهم هي بجاي فکر جسکا منشاء عقل هي جو آبني جمايا هي

نه مفید یقین هو سکتا هي نه مفید ظن اسلئی که جو خیال که نه مفید یقین هو نه مفید ظن وه علت اجابت نهین هوسکتا ٠

غرض‌که جوعلل اجابت آپني بیان کئي هین انهین سي ثابت هوا که دعا کا مستجاب هونا اکرچه وه صبر واستقلال هي کیون نه هو محال هي٠

آپ فرماتي هین که اسی امرکا اشاره حضرت صلي الله علیه وسلم ني ان لفظو نمین فرمایا که الدعاء مخ العبادة یعني دعاخالص عبادت هي اور اس سي بهی واضح کرکر فرمایا که الدعاء هو العبادة یعنی دعا عبادت هی هي اور پهر فرمایا که تمهارا پروردکار کهتا هي که ادعوني استجب لکم یعني مجکو پکارو یعني میري عبادت کرومین تمهاري لئي اوس عبادت کو قبول کرونکا ❊ مشکواة ❊ یهه بهي باطل هی ٠

❊اول❊ اسلئي که جناب رسالتماب صلي الله علیه وآله وسلم ني دعاکي فعل کوعبادت فرمایاهي نه اوسکي معنی کو که جسکو تمام اهل‌لغت پکار پکار کهه رهي هین که دعاکي معني خواندن کي هین اور اسمین کجهه شك نهین که در حقیقت دعا فعلا عبادت هی اس لئي که جب کوی بنده اوس برآرندهٔ حاجات عالم وعالمیان سي دعا کرسے جسکي سوا کوئي سزاوار طلب حاجت نهین

تو یہہ طلب حاجت اوس بندۂ خدا کي حق مين عين عبوديت وعبديت هی٠

﴿دوم﴾ اس لئي که دعوي آبکا مقوله انفعال سي هي که دعا مستجاب نهين هوتي اور هو تي هي تو اوسطرح جسطرح آبني تاويل كي هی اور استدلال آب فرماتي هين مقوله فعل سی یعني دعا خالص عبادت هي يا عبادت هي هی اور يهه جايز نهين٠

﴿سوم﴾ اس لئي كه يهه جو جناب رسالتماب صلي الله عليه وسلم ني فرمايا كه دعا خالص عبادت هي يا عبادت هی هي اس سی يهه كهان لازم آتا هي كه دعا قبول نهين هوتي اور اجابت دعا كي يهه معني هين جو آپ بيان كرتي هين اكر لازم آتا هي تو اوسكا ملازمه تو كهين مذكور هي نهين اور اكر دعا كي معني محض عبادت هي كي هين تو قيام وقعود و ركوع وسجود وغيرها كي سوا اهدنا الصراط المستقيم كي كيا ضرورت تهي كيونكه هم صراط مستقيم پر تو تهي هي كه نماز مين قيام وقعود وركوع وسجود وغيرها كر رهي تهي پهر اوسمين اهدنا الصراط المستقيم كهني يعني دعا مانكي اور مطلب چاهني كي كيا ضرورت تهي جسكي علت صوري دعا هي اور علت غاي اجابت اور علت فاعلی داعي اور علت مادي الفاظ ومعنی هين٠

﴿چهارم﴾ يهه كه ادعونی كي معني عبادت كرو ميری—

کي لئي جائين تو بهي عبادت سي حصول مطلب لازم آتا هي اس لئي که هر شئی کي چار علتين هوتي هين فاعلی صوري مادی غائي ظاهر هی که عبادت مين علت فاعلی عابد هي اور علت صوري عبادت هی اور علت مادي دعا وافعال مخصوصه اور علت غائي اجابت اور اجابت نهين الا حصول مطلب۰

بعد تاویل وتسویل معني دعا آبنی یهه نتیجه نکالا هي "که دعا سی مطلب کا حاصل هونا موعود نهين" اب هم آبکي اوس تاویل وتسویل سي ✻ صغری ✻ ✻ وکبري ✻ کو مقترن کرکي شکل

اول — بناتی هين آبکا دعوي یهه هی "که دعا سی مطلب کا حاصل هونا موعود نهين اسمين دعا موضوع هي اور مطلب کا حاصل هونا موعود نهين هی محمول هي اور جو شئي ان دونونکي درميانمين نسبت رکهتي هي وه قوت مسکنه هی جو اضطراب مين تسکين دیتي هي "۰

صغري — دعا محرك اوس قوت کي هی جو اضطراب مين تسکين دیتی هي۰

کبري — اور جو محرك اوس قوت کي هو جو اضطراب مين تسکين دیتی هي وهي اجابت هی اوس سی مطلب کا حاصل هونا موعود نهين۰

نتیجه پس دعا وهی اجابت هي اوس سي مطلب کا حاصل
هونا موعود نهین ٠
پهر نتیجه باطل هوکیا اسلئي که محمول موضوع کا عین
هوکیا ٠
اور یهه بهي قباحت هي که آپنی محض دعوي کیا هی که
دعا سی مطلب کا حاصل هونا موعود نهین اور اسپر کوئي برهان
قایم نهین کئی ٠
دوم — یهه که اگر دعا سی مطلب کا حاصل هونا موعود
نهین تولا محاله مطلب کی غیر کا حاصل هونا موعود هوکا جبکه
غیر مطلب کا حاصل هونا موعود هوا تو اهدنا الصراط المستقیم
کا غیر لامحاله لاتهدنا الصراط المستقیم هوکا ٠
بي ادبي معاف جب ایسا کیجئیکا تو پهر کالباحث عن حتفه
بظلفه والجادع مارن انفه بکفه رجماً بالغیب نه بن جایکا ٠
سوم — یهه که اسکا آپکو کیونکر یقین هوا اور کیونکر علم
الهي پر اذعان هوکیا که کبهي مطلب کا حاصل هونا اتفاقیه بات
هي جواوسکي اسباب جمع هوني سی هوجاتی هي اور اسپر کونسي
دلیل یقیني هی جس سي آپکو یقین حاصل هوکیا که خدا کي
علم مین اسباب اجابت دعا کي اتفاقي تهي لزومی نه تهي اور علم

الهي مین اوسکا ارتسام وابرام نه هوچکا تها که جب فلان شخص فلان وقت دعا کریگا تو قبول هوجائیگی کیا آپکی پاس وحي آئي هي که بحیثیت علم الهی اجابت دعا قضیه اتفاقیه هي جس کا اتفاقي هونا علم الهي مین محال عقلي هي۰

اور اگر مان بهي لیا جاسے که دعا حرکت دیتی هي اوس قوت کو جو رنج مین تسکین دیتي هي تو دور لازم آتا هي ۰ جسکا ذکر اوپر هوچکا۰

پهر آپ فرماتي هین "که دعا کي ساتهه کبهي مطلب کا حاصل هوجانا اتفاقیه بات هی جو اوسکي اسباب جمع هوني سي حاصل هو جاتاهی"۰

یهه بهي باطل هي اسلئي که جب کسي کا مطلب حاصل هوتا هي تو وه دو حال سي خالي نهین هوتا یا تو علم الهي مین اوسکي حصول مطلب کا ابرام دعا پرموقوف هوگا یا دعا پر موقوف نه هوا هوگا بصورت اولی لامحاله انسان دعا کریگا اور اوسکي ساتهه هي یا وقت معینه پر مطلب حاصل هوگا اسلئي که جو مطلب جس جس علاقه ولزوم وحرکات وسکنات وزمان ومکان ووضع وکیف وکم وغیرها کي ساتهه هوني والا هي اوسکا ابرام علم الهي مین هوچکا هی اوسکي خلاف هرگز نهین هوسکتا اور اگر هو تو علم الهي مین جهل لازم آئیگا اس سي یهه عقیده جهلا کا بهي

باطل هوگیا که فلان مطلب تو هوني والا تها هي اگر دعا نه کیجاتي توبهي حاصل هوجاتا اور یهه ثابت هوگیا که اتفاقات کو دخل باعتبار علم حادث کي هي جسکي علت جهل پڑتا هي نه باعتبار علم قدیم کي جهان جهل کو کچهه دخل نهین ٠

وبصورت ثانیه دعا نه کریگا اور مطلب حاصل هوجائیگا ٠

دوسری — یهه که اجتماع اسباب دعا مستلزم ایجاب هي نه مستلزم اتفاق تفصیل اس اجمال کي یهه هي که علت صوري دعا هي اور علت مادي الفاظ ومعاني اور علت فاعلي داعي اور علت غاي اجابت جب یهه چارون علتین جمع هوئین اس صورت مین اجابت بالایجاب هوگي نه بالاتفاق اس لئي که اجابت بالاتفاق تو اوسکو کهتي هین جهان ملازمه نهو اور هوجاسے جب که یهان چارون علتین موجود هین محال هي که اجابت بالاتفاق هو بس آپکي شروع تفسیر سوره فاتحه مین فقط دعا کي معني مین بهت غلطیان هین اور جسکي شروع تفسیر سوره فاتحه مین فقط دعا کي معني مین بهت غلطیان هون وه راسخ في العلم نهین بس آپ راسخ في العلم نهین اور جو راسخ في العلم نهین اوسکي تفسیر بمحوای مایعلم تاویله الا الله والراسخون فی العلم مرضي خدا کی خلاف هي بس آپکی تفسیر بفحواي مایعلم تاویله الا الله والراسخون في العلم مرضي خدا کي خلاف هي ٠ فقط ٠